جس کے متبع بابی کہلاتے ہیں اس شخص نے کہنے میں ۱۲۶۰ ہجری میں مہدویت کا
دعویٰ کیا تھا حالانکہ مہدی موعود صدی کے شروع میں ظاہر ہونگے نہ درمیان میں
اس کا دعویٰ تھا کہ چونکہ میرے وجود سے غرض تمام ادیان کا متحد ہو جانا ہے جس کی وجہ
سے میں آئندہ سال مکہ معظمہ سے شمشیر بکف خروج کروں گا اور جملہ روئے زمین پر
قبضہ کروں گا دنیا میرے تحت و تصرف میں آجائے گی حالانکہ اس کا یہ دعویٰ ذرا بھی صحت
کو نہ پہونچا اور ۱۲۶۶ہجری میں حاکم تبریز کے حکم سے نہایت بے بسی کی حالت میں
سپاہیوں کے ہاتھ سے کئی گھونسے کھا کر گولی سے مار ڈالا گیا اور اس کی لاش گلی کوچوں
میں پھروا کر شہر کے باہر ڈلوا دی گئی اور اس نے برسوں تک جلیجانے کی تکلیف اٹھائی
اور اس کے وجود سے دین محمدی کو کوئی بھی تقویت نہ پہونچی بلکہ اس نے تمام
تکالیف شرعیہ ملتوی کر دی تھیں اس کے مذہب میں حقیقی بہن سے بھی صحبت کرنا
زنا میں شمار نہیں کیا جاتا تھا اور ایک عورت کا نو آدمیوں کے نکاح میں آنا جائز تھا
کسی مذہب کا وہ پابند نہ تھا اگرچہ اپنے آپ کو مسلمان کہتا تھا اس کے متبعین میں
علانیہ فسق و فجور کا بازار گرم ہو گیا عورتیں بے پردہ مجلسوں میں شریک ہوتیں اور
شرابیں پلاتیں ناسخ التوارخ وغیرہ میں اس کا حال تفصیل سے مذکور ہے واللہ یھدی
من یشاء الی صراط مستقیم اور اللہ تعالےٰ جس کو چاہتا ہے سیدھی راہ کی ہدایت
کرتا ہے جو کچھ ہم سے ہو سکا وہاں تک ہم نے ان باتوں کی جنپر اعتقاد رکھنا موجب
نجات ہے تشریح و تفصیل کر دی اور بتا دیا کہ ایمان کا راستہ یہ ہے اور ہمارا اسی قدر
کام تھا آئندہ ہدایت اور ضلالت خاص اللہ کے ہاتھ میں ہے یہ قدرت اسی کو ہے جسے چاہئے
ہدایت کرے جسے چاہے گمراہ کرے جسے چاہے ثواب دے جسے چاہے عذاب کرے
جس کو چاہے نفع بخشے جس کو چاہے نقصان پہونچائے چنانچہ سورۂ مدثر میں ہے یضل اللہ
من یشاء ویھدی من یشاء گمراہ کرتا ہے اللہ جسکو چاہے اور ہدایت کرتا ہے جس کو چاہے

ف: صریح جھوٹ

---



## خاتمۂ از طرف شارح

نہ آسمان بخجیٔ دلفگار — کہاں تک کرے شکر پروردگار
ہزاروں کرم لطف ہر آن ہیں — کروروں دل و جان پر احسان ہیں
خصوصًا یہ توفیق دی لاجواب — کہ لکھی عقائد میں عمدہ کتاب
مسائل میں تھیں دقتیں جس قدر — وہ سب ہوگئیں سہل پیش نظر
کوئی حل عقدہ نہ باقی رہا — خوش اسلوبیوں سے بیان ہو گیا
یہ اُمید رکھتا ہے لیل و نہار — کرے اس کو مقبول پروردگار
پسندیدۂ خلق ہو یہ کتاب — عنایت کرے مجھکو راہ صواب
جو تعلیم ایمان کے ہوں خواستگار — انھیں نفع پہونچائے پروردگار
حقائق و دقائق سے ہوں بہرہ ور — مؤلف کو بھولیں نہ شام و سحر
ہر اک حال میں یاد کرتے رہیں — دعاؤں سے دل شاد کرتے رہیں
کہ جب کام آئیں نہ اپنے نہ غیر — مرا اس گھڑی خاتمہ ہو بخیر
کروں ترک دنیا کو ایمان سے
مسلمان رہوں تیرے احسان سے

تمام شد

میر محمد کتب خانہ
آرام باغ، کراچی

سرچشمۂ ہدایت ماحیِ کفر وضلالت [illegible] نجات تشنگان تفہیم عقائد اہل سنت والجماعت کے مستند رسالہ شرح فقہ اکبر عربی کا اردو ترجمہ موسوم بہ تعلیم الایمان جس مین معتزلہ نیچریون وقادیانیون وشیعون وغیرہم کا رد نہایت شرح وبسط کے ساتھ دلائل ساطعہ وبراہین قاطعہ سے کیا گیا ہے۔ فقہ اکبر وہ رسالہ ہے جسکو علماے متاخرین حضرت امام اعظم ابوحنیفہ علیہ الرحمۃ کی طرف منسوب کرتے ہیں اور جس کی شرحین بکثرت عربی زبان مین موجود ہیں اب عالم اجل فاضل بے بدل جناب مولوی نجم الغنی خان صاحب متخلص بہ نجمی رامپوری نے اُسکو سلیس اُردو مین ترجمہ فرماکر عام مسلمانون اور خصوصاً اردو خوانون پر جو علم عربی سے ناواقف ہین بہت بڑا احسان فرمایا ہے اہل انصاف خود فیصلہ فرماسکتے ہیں کہ اس فتنہ وفساد کے زمانے مین جبکہ عقائد اسلامیہ پر ملحدین ہر روز نئے نئے طریقہ سے حملہ کرتے ہین جسکی وجہ سے ممکن نہین کہ بعض کم لیاقت سست خیال لوگون کے ایمان مین تزلزل نہ آجائے ایسی مفید کتاب یہ شائع ہونا کسقدر ضروری اور اہم تھا۔